آیت نمبر 18

آیات نمبر 18 تا 25 میں بیان کہ آسمانوں اور زمین کی ہر چیز اللہ ہی کے سامنے سجدہ ریز ہے اور جسے اللہ ذلیل کر دے اسے کوئی عزت نہیں دے سکتا۔ کفار کا ٹھکانہ جہنم ہو گا جہاں انہیں سخت عذاب سے دوچار ہونا پڑے گا جبکہ اہل ایمان جنت میں وہاں کی نعمتوں سے لطف اندوز ہو رہے ہو گے۔ ان کفار کو انتباہ جو لوگوں کو مسجد حرام جانے سے روکتے ہیں۔

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يَسْجُدُ لَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَنْ فِي الْاَرْضِ وَ الشَّمْسُ وَ الْقَمَرُ وَ النُّجُوْمُ وَ الْجِبَالُ وَ الشَّجَرُ وَ الدَّوَآبُّ وَ كَثِيْرٌ مِّنَ النَّاسِ ؕ کیا تم نہیں جانتے کہ آسمانوں اور زمین کی ساری مخلوق اور سورج اور چاند اور ستارے اور پہاڑ اور درخت اور جانور اور بہت سے انسان اللہ کے آگے سر بسجود ہوتے ہیں؟ وَ كَثِيْرٌ حَقَّ عَلَيْهِ الْعَذَابُ ؕ اور بہت سے انسان ایسے بھی ہیں جو اپنے کفر و شرک کے باعث عذاب کے مستحق ہو چکے ہیں وَ مَنْ يُّهِنِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ مُّكْرِمٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ ۩ ﴿۱۸﴾ [ السجدہ ] اور جسے اللہ ذلیل کرنا چاہے تو پھر کوئی اسے عزت دینے والا نہیں، بے شک اللہ جو چاہتا ہے کرتا ہے هٰذٰنِ خَصْمٰنِ اخْتَصَمُوْا فِيْ رَبِّهِمْ ۫ فَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا قُطِّعَتْ لَهُمْ ثِيَابٌ مِّنْ نَّارٍ ؕ یہ مومن اور کافر دو مخالف فریق ہیں جو اپنے رب کے بارے میں آپس میں جھگڑتے ہیں سو جن لوگوں نے کفر کا راستہ اختیار کیا ہے وہ جان لیں کہ ان کے لئے آگ کے لباس تیار کئے جا چکے ہیں يُصَبُّ مِنْ فَوْقِ رُءُوْسِهِمُ الْحَمِيْمُ ﴿۱۹﴾ يُصْهَرُ بِهٖ مَا فِيْ بُطُوْنِهِمْ وَ الْجُلُوْدُ ﴿۲۰﴾ اور ان کے سر پر کھولتا ہوا

گرم پانی ڈالا جائے گا جس کی گرمی کی شدت سے ان کی کھال اور جو کچھ ان کے پیٹ میں ہے سب کچھ گل جائے گا وَلَهُمۡ مَّقَامِعُ مِنۡ حَدِيۡدٍ ﴿۲۱﴾ اور انہیں مارنے کے لئے لوہے کے گرز ہوں گے كُلَّمَاۤ اَرَادُوۡۤا اَنۡ يَّخۡرُجُوۡا مِنۡهَا مِنۡ غَمٍّ اُعِيۡدُوۡا فِيۡهَا ۗ وَذُوۡقُوۡا عَذَابَ الۡحَرِيۡقِ ﴿۲۲﴾ وہ جب بھی شدت تکلیف کے باعث وہاں سے نکلنے کی کوشش کریں گے تو اس میں واپس دھکیل دیئے جائیں گے اور ان سے کہا جائے گا کہ سخت آگ کے عذاب کا مزہ چکھو رکوع [۲] اِنَّ اللّٰهَ يُدۡخِلُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجۡرِىۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ يُحَلَّوۡنَ فِيۡهَا مِنۡ اَسَاوِرَ مِنۡ ذَهَبٍ وَّلُـؤۡلُـؤًا ؕ وَلِبَاسُهُمۡ فِيۡهَا حَرِيۡرٌ ﴿۲۳﴾ اس کے برعکس جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال بھی کئے، اللہ یقیناً انہیں ایسے باغات میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں رواں ہوں گی، وہاں انہیں سونے کے کنگن اور موتیوں کے ہار پہنائے جائیں گے اور وہاں ان کا لباس ریشمی ہو گا وَهُدُوۡۤا اِلَى الطَّيِّبِ مِنَ الۡقَوۡلِ ۖۚ وَهُدُوۡۤا اِلٰى صِرَاطِ الۡحَمِيۡدِ ﴿۲۴﴾ یہ وہ لوگ ہوں گے جنہیں پاکیزہ بات قبول کرنے کی ہدایت بخشی گئی اور ستودہ صفات اللہ کے راستہ کی طرف رہنمائی کی گئی۔ اِنَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا وَيَصُدُّوۡنَ عَنۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ وَالۡمَسۡجِدِ الۡحَـرَامِ الَّذِىۡ جَعَلۡنٰهُ لِلنَّاسِ سَوَآءَ ۨالۡعَاكِفُ فِيۡهِ وَالۡبَادِ ؕ جن لوگوں نے کفر کا راستہ اختیار کیا ہے اور جو لوگوں کو اللہ کے راستے سے روکتے ہیں اور مسجد حرام کی زیارت سے روکتے ہیں، جسے ہم نے بلا امتیاز تمام لوگوں

کے لئے عبادت گاہ بنایا ہے خواہ وہ مقامی ہوں یا باہر سے آنے والے وَمَنْ يُّرِدْ

فِيْهِ بِاِلْحَادٍۭ بِظُلْمٍ نُّذِقْهُ مِنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿٢٥﴾ اور وہ لوگ جو اس مسجد

حرام میں کوئی بے دینی کی بات کرنا چاہیں تو ہم ان سب کو دردناک عذاب کا مزا

چکھائیں گے رکوع[۳]